اور گرفتار رہتے ہیں۔ موعدوں کے متعلق نص قرآنی انما نرینک بعض الذی نعدھم او نتوفینک اس امر کی مظہر ہے کہ بعض وہ پیشگوئیاں اُن کے سامنے اور اُن کی زندگی میں پوری ہو جاتی ہیں۔ اور کچھ ایسی بھی ہوتی ہیں۔ جو اُن کے وصال کے بعد اُن کے نواب اور جانشینوں کے زمانہ میں جاکر پوری ہوتی ہیں۔ علم غیب خاصۂ خداوندی ہے۔ خدا کے سوا کوئی غیب پر اطلاع پانے کی قدرت نہیں رکھتا۔ البتہ جس کو اور جتنا خدا چاہے علم غیب سے حصہ دیکر نواز دیتا ہے۔ تا اس کی صفت عالم الغیب کی دلیل اور

## علم و قدرت

کا اظہار اس کے بندوں کے ایمان اور یقین کی ترقی و تازگی کا موجب ہو۔ چنانچہ اسی حکمت کے ماتحت اللہ تعالےٰ نے ہمارے امام خیرالانام سیدنا حضرت اقدس مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام کو بھی بکثرت امور غیبیہ کے علم سے سرفراز فرمایا۔ جن میں سے بعض باتیں موقع و محل کے مناسب حال لکھی جاتی ہیں:

# گمنامی کے بعد شہرت

اس بستی کی ترقی کے متعلق اللہ تعالےٰ نے حضور کو جو علم دیا۔ اس کی ایک مثال یہ ہے۔ کہ

"ہم نے کشف میں دیکھا۔ کہ قادیان ایک بڑا عظیم الشان شہر بن گیا۔ اور انتہائی نظر سے بھی پرے تک بازار نکل گئے۔ اونچی اونچی دو منزلی یا چو منزلی یا اس سے بھی زیادہ اونچے اونچے چبوترہ والی دوکانیں عمدہ عمارت کی بنی ہوئی ہیں۔ اور موٹے موٹے سیٹھ بڑے بڑے پیٹ والے جن سے بازار کو رونق ہوتی ہے بیٹھے ہیں۔ اور اُن کے آگے جواہرات اور لعل اور موتیوں اور ہیروں۔ روپوں اور اشرفیوں کے ڈھیر لگ رہے ہیں۔ اور قسما قسم کی دوکانیں خوبصورت اسباب سے جگمگا رہی ہیں۔ یکے۔ بگھیاں۔ ٹمٹم۔ فٹن۔ پالکیاں۔ گھوڑے شکرم پیدل اس قدر بازار میں آتے جاتے ہیں۔ کہ مونڈھے سے مونڈھا بھڑ کر چلتا ہے۔ اور راستہ بمشکل ملتا ہے۔" (تذکرہ صفحہ ۳۹۳-۳۹۴)

یأتیک من کل فج عمیق ویأتون من کل فج عمیق

یعنی دُور دُور سے آپ کے پاس تحائف آئیں گے۔ اور دُور دُور سے لوگ بھی آیا کریں گے۔ پھر فرمایا:۔

لا تصعر لخلق اللہ ولا تسئم من الناس۔ لوگ بہت کثرت سے آویں گے۔ اُن کے ہجوم اور بھیڑ سے پیشانی پر بل لانا اور نہ ہی اُن کی عرض و معروض اور ملاقات و مصافحہ سے تھک جانا۔

پھر یہ بھی فرما دیا۔ کہ:۔

وَسِّعْ مَکَانَکَ

لوگ۔ بہت ہی کثرت سے آئیں گے۔ اُن کے رہنے سہنے اور ٹھہرنے کے سامان کرو۔ اور اپنے مکان کی توسیع کرو۔

**الغرض** اس وجہ باوجود یعنی سیدنا مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام کے دور سے جہاں دنیا بھر میں عجیب و غریب تغیرات شروع ہو گئے۔ وہاں قادیان کی نحوست و ویرانی بھی ترقی و رونق میں متبدل ہونے لگی۔ حضرت اقدس کے والد محترم کی تنگی فراخی سے بدلنے لگی۔ اور مشکلات کا اس طرح خاتمہ ہو گیا۔ کہ حضور پُر نور نے اُن مصائب و شدائد سے کوئی حصہ ہی نہ پایا۔ قادیان قعر مذلت و چاہ گمنامی سے نکل کر عروج و اقبال کی منزلیں طے کرنے لگی۔ اور ہوتے ہوتے یہ ہوا۔ کہ آج اس مہبط انوار الٰہیہ کے نام کے ساتھ ساتھ قادیان کا نام بھی

## دنیا کے کناروں

تک پہنچ چکا ہے۔ آپ دنیا کے کسی کونہ میں چلے جائیں۔ ساتوں سمندر پار دوسری دنیا میں۔ کرۂ ارض کے انتہائی شمال یا انتہائی جنوب میں۔ مطلع الشمس یا مغرب الشمس یعنی مشرق بعید یا مغرب بعید میں جہاں بھی جائیں گے۔

## خدا کے اس آخری نور

کی شعاع اور کرن ہر ملک۔ ہر علاقہ اور ہر برّ اعظم میں منور پائینگے ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

نحمدہٗ و نصلی علیٰ رسولہ الکریم

**برادران! السلام علیکم و رحمۃ اللہ و برکاتہٗ۔**

رسول کریم صلے اللہ علیہ وسلم نے حجۃ الوداع میں جب کہ آپ کی وفات قریب آ گئی تھی بطور وصیت سب مسلمانوں کو جمع کر کے فرمایا۔ ان دماءکم و اموالکم (راوی ابی بکرہ کی حدیث میں ہے۔ و اعراضکم) حرام علیکم کحرمۃ یومکم ھذا فی شھرکم ھذا فی بلدکم ھذا۔ اس شہر میں اس مہینہ میں اس دن کو اللہ تعالیٰ نے جو حفاظت بخشی ہے یہ حج کے ایام کی بات ہے۔) وہی تمہاری جانوں اور تمہارے مالوں (راوی ابی بکرہ کی روایت کے مطابق اور تمہاری عزتوں) کو خدا تعالےٰ نے حفاظت بخشی ہے۔ یعنی جس طرح مکہ میں حج کے مہینہ اور حج کے وقت کو اللہ تعالےٰ نے ہر طرح پُرامن بنایا ہے۔ اسی طرح مومن کی جان اور مال اور عزت کی سب کو حفاظت کرنی چاہیئے۔ جو اپنے بھائی کی جان مال اور عزت کو نقصان پہنچاتا ہے۔ گویا وہ ایسا ہی ہے۔ جیسے حج کے ایام اور مقامات کی بے حرمتی کرنے والا۔

پھر آپ نے دو دفعہ فرمایا۔ کہ یہ حدیث جو بھی سنے آگے دوسروں کو پہنچا دے۔ پس اس حکم کے ماتحت یہ حدیث آپ تک پہنچاتا ہوں۔ آپ کو چاہیئے۔ کہ اس حکم کے ماتحت آپ آگے دوسرے بھائیوں تک مناسب موقعہ پر یہ حدیث پہنچا دیں۔ اور انہیں سمجھا دیں۔ کہ ہر شخص جو یہ حدیث سنے اسے حکم ہے۔ کہ وہ آگے دوسرے مسلمان بھائی تک اس کو پہنچاتا چلا جاوے۔ خاکسار عبدالرحمٰن قادیانی بتعمیل ارشاد سیدنا حضرت امیرالمومنین۔

آپ دنیا کے کسی چھوٹے سے چھوٹے مقام یا بستی سے صرف قادیان کا نام لکھ کر خط پوسٹ کر دیں۔ نہ لکھیں انڈیا۔ نہ لکھیں پنجاب اور بے شک نہ لکھیں ضلع و تحصیل۔ پھر بھی آپ کا خط اپنی منزل پر ضرور پہنچ رہے گا۔ غرض بیابانوں میں بھی اور ناقابل عبور پہاڑوں میں بھی خدا کے اس برگزیدہ انسان کا نام سن پائیں گے۔ کیونکہ جہاں انسان نہیں پہنچ سکتے۔ وہاں خدا کے فرشتے اس بزرگ ہستی کی نام کی تبلیغ میں مصروف ہیں۔ یہ مبالغہ ہے اور نہ ہی شاعرانہ خیال۔ بلکہ واقعات ہیں۔ حقائق اور چشمدید حالات ہیں۔ جن کی ایک دو نہیں بلکہ بیسیوں مثالیں مل سکتی ہیں۔ کہ بالکل غیر معروف علاقوں۔ ویرانے جنگلوں اور سنسان پہاڑوں میں بھی قادیان کے عاشق اور خدا کے مسیح کے نام لیوا موجود پائے گئے۔ اور زیادہ تر حصہ اس شہرت و عروج اور اشاعت و تبلیغ کا اس

## پچیس سالہ دَورِ سعید

ہی میں ظہور پذیر ہوا۔ جو امیرالمومنین سیدنا حضرت اقدس خلیفۃ المسیح الثانی ایدہ اللہ تعالیٰ بنصرہ العزیز کے عہد سعادت مہد کے نام سے معروف ہے۔

## ترقی مکان و مکیں

جیسا کہ پہلے حصہ مضمون میں لکھا جا چکا ہے۔ اس حساب سے زیر آبادی رقبہ زیادہ سے زیادہ بائیس یا تیئیس ایکڑ تھا۔ مگر تباہی و بربادی کے باعث ایک چوتھائی آباد باقی برباد یا سنسان و مقفل اور خالی و بلا علیٰ عروشہا۔ خدا نے اپنی قدرت نمائی سے دوبارہ اس کی آبادی و معموریت کے سامان پیدا کئے۔ اپنے مسیحا علیہ الصلوٰۃ والسلام کی بعثت کے لئے اس اُجڑی بستی کا انتخاب فرما کر اپنے علم اور قدرت دونو صفات کا اظہار فرمایا۔ اور موت کے بعد اسے وہ حیات بخشی۔ جس کے بعد پھر اس کے لئے کوئی موت مقدر نہیں۔ کیونکہ اب یہ

## خدا کے رسول کی تخت گاہ

بنکر معزز و مکرم اور مرجع خلائق بن چکی ہے۔ فیوض و برکات روحانیہ کے علاوہ ظاہری لحاظ سے بھی پہلے ایک تباہ حال گاؤں سے آباد گاؤں۔ پھر قصبہ اور اب شہر کی حیثیت تک پہنچ چکی ہے۔ رقبہ زیر آبادی کی وسعت کے لحاظ سے تیس چالیس گناہ اور مکانات کی خوبی و قیمت کے حساب سے سینکڑوں بلکہ ہزاروں گنا ترقی پا کر اب اتنی آباد اور وسیع گنجان ہو گئی ہے۔ کہ پرانی بستی میں چپہ بھر زمین باقی نہ رہی تو فصیل اور کھائیاں آباد ہو کر زرعی اراضیات میں دور دور تک آبادی ہی آبادی کا طرح پھیل گئی ہے۔ جیسے قدوسیوں کی کوئی چھاؤنی ہو۔ مکانات کا نمبر بروئے کاغذات سمال کمیٹی اٹھارہ سو ہے۔ اور جو حدود کمیٹی سے باہر ہیں۔ اُن کو ملا کر یہ نمبر دو ہزار سے بھی بڑھ جاتا ہے۔ مگر مکان مکان میں فرق ہے۔ ایک دو کوٹھڑی اور چھوٹا سا صحن بھی مکان اور دس پندرہ کمرے کا مکان بھی مکان۔ اور چونکہ ہر احمدی مکان بناتے وقت وسع مکانک کے حکم کو مد نظر رکھ کر مکان بناتا ہے لہذا یہ مکانات اپنی وسعت و فراخی اور خوبی و صفائی کے لحاظ سے کئی کئی مکانات کے قائم مقام ہیں۔

**اصل** آبادی کے علاوہ کم و بیش سات سو ایکڑ رقبہ میں مکانات باغات اور کوٹھیاں پھیل گئی ہیں۔ دارالامان۔ دارالرحمت۔ دارالعلوم۔ دارالشکر۔ دارالفضل۔ دارالسعت۔ دارالبرکات۔ دارالفتوح۔ ناصر آباد۔ دارالصحت۔ باب الانوار۔ دارالانوار اور دارالیسر یہ تیرہ محلہ جات جداجدا انتظام کے ماتحت آبادی کے لئے مکمل ہو چکے ہیں۔ ابھی نہ معلوم کتنے اور کھلیں گے۔ آبادی کا اندازہ ۱۹۳۹ء مطابق ۱۳۵۸ ہجری تک

## بارہ تیرہ ہزار

سے بھی اوپر کیا جاتا ہے۔ اراضی کی حیثیت و قیمت میں مربع و محل کے لحاظ سے بیس پچیس گنا سے لے کر سو گنا تک اضافہ ہو چکا ہے۔ اور آس پاس کے دیہات جو کبھی دُور معلوم ہوا کرتے اب قادیان کے محلے بنتے جا رہے ہیں۔ اور اس طرح فرمان الٰہی انا نأتی الارض ننقصہا من اطرافہا افہم الغالبون کی تصدیق و منظرت نئے رنگ اور نئی شان میں مشہود و محسوس ہوتا ہے۔ بنیاد ان ترقیات کی مہبط انوار الٰہیہ سیدنا حضرت اقدس مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام ہی کے زمانہ میں پڑ چکی تھی۔ مگر موجودہ شان و عظمت اور ترقی و اقبال کا اکثر حصہ

## خلافت ثانیہ کے برکات و فیوض

...سے اسے شعفاء سے تبدیل فرما کر

## محلہ ناصر آباد

تجویز فرمایا۔ چنانچہ اب اسی نام سے یہ محلہ یاد کیا جاتا ہے۔

## (۱۲) مسجد دار الانوار

یہ مسجد ایک کنال اراضی پر بنائی گئی ہے۔ نہایت خوبصورت اور وسیع اور شاندار مسجد ہے۔ بلکہ اور وسعت کی گنجائش بھی رکھ لی گئی ہے (اندرونی) مسقف دو حصوں میں۔ آگے پیچھے ۴۱ × ۳۷ فٹ اور صحن مکمل ... ۴۸ × ۴۸ فٹ ہے۔ غسل خانے دو اور نل پانی کیواسطے۔ ... خدام مسجد کا کوارٹر علیحدہ۔ یہ بھی پانچہزار روپیہ کے خرچ سے ... سید محمد سرور شاہ صاحب ... حسین شاہ صاحب مکمل ہوئی۔

یہ تو ہیں باقاعدہ مساجد۔ بعض ان کے علاوہ بھی ہیں۔ مثلاً نور ہسپتال میں ایک بیوت نماز کے لئے بنا ہوا ہے۔ جہاں بیمار اور ان کے ... کے علاوہ بعض اوقات کارکنان ہسپتال بھی نماز ادا کر لیتے ہیں۔ اذان ہوتی۔ اور باجماعت نماز ادا کی جاتی ہے۔ اسی طرح بعض اور بھی مخصوص چبوترے ہیں۔ جن کا ذکر میں نے نہیں کیا۔ اگر ان عبادت گاہوں کو بھی شامل کر لیا جائے۔ تو

## بجائے بارہ کے بیس

ہو جاتی ہیں۔

ایک امر اور قابل ذکر ہے۔ کہ خالی مساجد کی کثرت۔ وسعت۔ یا شوکت و عظمت کوئی چیز نہیں۔ دنیا میں ہزاروں لاکھوں عالیشان عمارات مساجد کے نام سے ایسی موجود ہیں۔ جو ویران اور غیر آباد پڑی ہیں۔ نمازیوں کی بجائے مویشی اور جنگلی جانور ان میں گھسے رہتے ہیں۔ مسجد اگر آباد نہیں۔ جس غرض و غایت کے لئے مساجد بنائی جاتی ہیں وہی مفقود ہو۔ تو ایسی مساجد بجائے برحمت کے زحمت اور لعنت کا موجب ہو جایا کرتی ہیں۔ اور قوموں کی زندگی کی علامت ہونے کی بجائے موت اور زوال کا نشان اور پیش خیمہ ہوا کرتی ہیں۔

میں نے یہ قادیان کی ترقی کے ذکر کے ذیل میں دو سے بارہ مساجد کا ذکر کیا ہے۔ لہٰذا اتنا اور بڑھا دینا ضروری ہے کہ مذکورہ مساجد میں سے ایک بھی ایسی نہیں۔ کہ نماز کے اوقات میں اذان نہ ہوتی ہو۔ یا نمازی نہ آتے ہوں۔ بلکہ خدا کا اتنا بڑا فضل ہے کہ سبھی میں باقاعدہ پنجوقتہ اذان ہوتی۔ اقامت ہوتی اور باجماعت نماز ادا کی جاتی ہے۔ نہ صرف ایک دو بلکہ نمازی اس کثرت سے جمع ہوتے ہیں۔ کہ مساجد ہماری باوجود فراخ ہونے کے تنگ نظر آنے لگتی ہیں۔ بڑے بوڑھے، امیر غریب، بلکہ عورتیں اور بچے تک خدا کے فضل سے تمام کے تمام نماز کے پابند اور مساجد کی زونق بنتے رہتے ہیں۔ ذکر اذکار سنتن اور نوافل گذارنے والوں سے ہماری مساجد معمور رہتی ہیں۔ رات کے اندھیروں بلکہ سنسان گھڑیوں میں بھی اور دن کے اجالے میں بھی۔ مستورات کے لئے ہماری مساجد میں علیحدہ با پردہ انتظام ہے۔

علاوہ نماز باجماعت کے روزانہ قریباً ہر مسجد میں درس قرآن درس حدیث اور درس کتب سیدنا حضرت اقدس مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام ہوتے ہیں۔ معارف و حقائق، نصیحت و واعظ اور تقویٰ طہارت پر تقریریں ہوتی ہیں۔ مسجد اقصیٰ کا درس حدیث جو حضرت میر محمد اسحاق صاحب دیا کرتے ہیں۔ مسجد مبارک کا درس قرآن و حدیث جو حضرت مولانا مولوی سید محمد سرور شاہ صاحب دیتے ہیں۔ کتنے کیف آور۔ پُرمغز۔ اور بابرکت ہوتے ہیں۔ دیکھنے اور سننے اور فائدہ اٹھانے کے قابل ہیں۔

## شنیدہ کے بود مانند دیدہ

... روزانہ معمول ہے۔ ماہ صیام میں جو کچھ ان مساجد میں رونق و آبادی ہوتی ہے اس کے ذکر کی یہاں گنجائش نہیں ٭

## کنواں ہمارا

صرف ایک ہی تھا۔ جو مسجد اقصیٰ کے صحن میں بانیٔ مسجد علیہ الرحمۃ نے بنوایا۔ اس کے بعد سیدنا مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام کے الدار میں بننے والے کنوئیں کی تاریخ کسی قدر تفصیل چاہتی ہے کن حالات میں اور کس طرح وہ بنا۔ سیدۃ النساء حضرت ام المومنین رضی اللہ تعالیٰ عنہا کو طعن کیا گیا۔ جس کے نتیجہ میں فوری احکام کے ماتحت

## رات اور دن ایک کر کے

سوائی ڈیوڑھی اجرت پر چاہ کن اور چاہ ساز مہیا کئے گئے۔ اور ہفتوں کا کام دنوں میں پورا کر کے یہ کنواں تیار ہوا۔ جس کو خدا نے نوازا اور اتنا بڑھایا۔ کہ آج اسی میں سے بجلی کے ذریعہ الدار کے ہر حصہ میں ضرورت کے مقام پر پانی مہیا ہوتا ہے۔ اس کے بعد دوسرا کنواں وہ بنا جو موجودہ بک ڈپو کے شرقی جانب واقعہ ہے۔ اس کا پہلا نام بورڈنگ کا کنواں ہوا کرتا تھا۔ اب ہمارے کتنے کنوئیں ہیں باوجود کوشش کے میں گن نہیں سکا۔ اور شاید کوئی بھی نہ گن سکے گا۔ مختصر یہ کہ ہمارا ہر گھر کنواں یا کم از کم نل تو ضرور رکھتا ہے۔ بلکہ بعض مکانات میں تو دو یا دو سے زیادہ کنوئیں اور نل ہیں۔

میرا اندازہ یہ ہے کہ کم از کم آج ہمارا

## پانسو کنواں یا نل

تو ضرور ہو چکا ہے۔ نل۔ نہروں اور دوسرے وسائل آب رسانی کی ایجادات کے ذریعہ قدرت نے غرباء کی ایسی مدد فرمائی ہے۔ کہ امیر تو درکنار غرباء بھی اس نعمت سے مالا مال ہو رہے ہیں۔ اور جس طرح سیدنا حضرت اقدس مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام کی بعثت کے ذریعہ اللہ تعالیٰ نے آسمانی پانی اور روحانی آبحیات سے دنیا کو سیراب فرمایا۔ اسی طرح جسمانی پانی کے حصول میں بھی سہولتیں مہیا فرما کر دنیا کو حصہ وافر عطا فرمایا ہے۔

## مہمانخانہ اور لنگر

سیدنا حضرت اقدس مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام کی ان خاص تجلیات میں سے ہیں۔ جن کا قیام حضور پُرنور نے اللہ تعالیٰ کے خاص حکم کے ماتحت اشاعت و تبلیغ اسلام اور ہدایت و اصلاح خلق کی غرض سے فرمایا تھا۔ اور ان کا انتظام کلیتہً براہ راست حضرت اقدس کے اپنے ہاتھ میں تھا۔ یہ ہر دو صیغہ جات جہاں گوناگوں برکات و فیوض کا موجب ثابت ہوئے۔ وہاں ان کی تاریخ بھی بہت لمبی تفاصیل اور دلچسپ حالات پر مشتمل ہے۔ میں یہ مضمون مکرم ایڈیٹر صاحب الفضل کے ارشاد کی تعمیل میں جوبلی نمبر الفضل کیلئے زیر عنوان مرکزی ترقی لکھ رہا ہوں۔ مضمون میرا پہلے ہی بہت لمبا ہو گیا ہے۔ اور میں خود محسوس کرتا ہوں۔ کہ ایک اخبار کی گنجائش سے ... مضمون کی کھپت مشکل ہو گی۔ ورنہ میں تفصیلاً لکھتا۔ کہ ہمارا مہمانخانہ ابتداءً کہاں تھا؟ کیسا تھا؟ کتنی اس میں گنجائش تھی؟ اور کیا کیا فرنیچر تھا۔ اور لنگر کی حالت کیا تھی؟ آٹا اور دیگر ضروریات کہاں سے آتیں؟ کن حالات میں آتیں۔ اور کون کون خوش بخت ان خدمات کی بجا آوری کا شرف پاتے۔ کہاں پکتا اور کیسے پکتا تھا؟ کون پکاتا اور کون اپنے مہمانوں کو لا لا کر محبت اور کس پیار سے کھلایا کرتا تھا۔

## آہ اے میرے خدا مجھے کیا یاد آ گیا

اور

## کس مقدس ہستی کے حسن و احسان

کا نقشہ میری آنکھوں میں پھر گیا۔ علیہ الصلوٰۃ والسلام دائماً فداہ نفسی و روحی ٭

مہمانخانہ ابتداء میں کوئی خاص موجود نہ تھا۔ نہ مقرر۔ آنیوالے خوش نصیبوں کے ناز اس زمانہ میں عموماً خدا کے برگزیدہ نبی و رسول علیہ الف الف صلوٰۃ والسلام خود اٹھایا کرتے۔ اُن کی مہمان نوازی کا فرض براہ راست وہ حبیب الٰہی ادا کیا کرتے جن کی شان یہ تھی۔ کہ خود خدا نے اپنے عرش سے اُن کی تعریف و توصیف فرمائی۔

## یحمدک اللّٰہ من عرشہٖ

کتنے ہی خوش قسمت اور قابل رشک وہ مہمان تھے۔ جن کا ایسا میزبان مہمان نواز ہو ٭

میں جس زمانہ کا ذکر کر رہا ہوں۔ اُن ایام میں اپنی جوانی تو حضرت مولانا مولوی نور الدین اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے مطب والے دالان اور شمال مغربی کوٹھڑی میں ٹھہرا کرتے تھے۔ اور اکثر کو سیدنا حضرت اقدس مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام اپنے الدار کے بعض حصوں میں جگہ دیا کرتے۔ حضور آپ تنگ ہو لیا کرتے۔ تکلیف برداشت کر لیا کرتے۔ مگر مہمانوں کے آرام کا ہر کیف انتظام فرماتے۔ میں جب عالم خیال میں آج سے پینتالیس برس پیچھے جا کر حضرت کے الدار کا نقشہ سامنے لاتا ہوں۔ تو میرا دل ایک قسم کے کیف آور وجد۔ رقت آمیز درد اور پُرسوز گداز سے گداز ہو کر خون اور پانی کی طرح آستانہ الوہیت پر گر کر بہنے لگتا ہے۔ اور میرے قلب پر ...

## انسان کامل کی عظمت

شوکت اور جبروت کا غلبہ و تسلط ہو کر اس کے حسن و احسان کے لاتعداد واقعات۔ ان گنت مثالیں۔ اور بے شمار نمونے یاد سے مستولی ہو جاتی اور اس مقدس ہستی کے لئے درود و ثنا کا ایک نہ رکنے والا جوش پیدا کر دیتی ہیں۔ اللّٰھم صل علیٰ محمد و علیٰ آل محمد کما صلیت علیٰ ابراہیم و علیٰ آل ابراہیم انک حمید مجید۔ اللّٰھم بارک علیٰ محمد و علیٰ آل محمد کما بارکت علیٰ ابراہیم و علیٰ آل ابراہیم انک حمید مجید۔ آمین ثم آمین۔

حضور کا مکان سارے کا سارا ہی گویا ایک مہمانخانہ تھا۔ جس کے دائیں بائیں اندر باہر۔ اوپر اور نیچے غرض ہر طرف مہمان ہی مہمان ہوا کرتے تھے۔ اُس زمانہ کا الدار بھی آپ یہ نہ سمجھ لیں۔ جو آج کل ہے۔ بلکہ بہت مختصر سا مکان تھا۔ اب تو اللہ تعالیٰ کے فضل سے ایسی توسیع اور اتنے اضافے اس میں ہو چکے ہیں۔ کہ پہلی حالت کا نقشہ بھی بہت مشکل سے خیال میں لایا جا سکتا ہے۔ جس میں رہنے والے مہمانوں کا اگر میں شمار لکھوں۔ تو دنیا تعجب کرنے لگے۔ کہ اتنے لوگ سماتے کہاں تھے۔ اور ان کی موجودگی میں کیونکر حضور ایسی اہم لطیف اور

## دقیق ترین علمی تصانیف

فرماتے۔ اور مشاغل دینی کی انجام دہی سے عہدہ برآ ہوا کرتے تھے۔ سیدنا نور الدین اعظم وہاں رہتے۔ اور مع عیال رہتے تھے۔ ... قبلہ حضرت ناناجان مرحوم مغفور اور آپ کا خاندان۔ مولوی خدا بخش صاحب اور ان کے اہلیت مکر صاحب وغیرہ بھی۔ پیر جی افتخار احمد صاحب مع اہل و عیال۔ حافظ قدرت اللہ خان صاحب مرحوم تمام بال بچوں سمیت۔ میاں کرم داد صاحب مرحوم مع عیال۔ حاجی حافظ احمد اللہ خان صاحب مرحوم و مغفور اور ان کے بیوی بچے۔ ملک غلام حسین صاحب رہتاسی اور اُن کا سارا گھرانہ۔ اکبر خان صاحب مرحوم مع اہل و عیال اور بعض مقامی مغل خاندان کے یتامیٰ و بیوگان وغیرہ وغیرہ جن کا ماویٰ و ملجا ہی ایک گھر تھا۔ سارے تو اب یاد ہیں۔ ...

